کے طور پر مفقود الخبر کی زوجہ کا مسئلہ ہے کہ اگر شوہر مفقود ہو جائے تو حضرات حنفیہ کے نزدیک قول راجح کے مطابق شوہر کی پیدائش سے نوے ۹۰ سال مکمل ہونے تک اس کی بیوی کے لئے دوسری جگہ نکاح کرنا جائز نہیں۔

| | |
|---|---|
| وقال بعض تسعون سنۃ وعلیہ الفتویٰ لہ | بعض محققین نے نوے ۹۰ سال پورے ہونے تک انتظار کرنے کا حکم لگایا ہے اور اسی پر فتویٰ ہے |

اور حضرت امام مالکؒ کے نزدیک حاکم مسلم کے پاس مرافعت کے بعد چار سال تک اس کی تفتیش وتلاش کے بعد اس کے اوپر موت کا فیصلہ کر دیا جاتا ہے۔ اور اس فیصلہ کے بعد عدت گذار کر زوجۂ مفقود دوسری جگہ نکاح کر کے باعصمت زندگی گذار سکتی ہے۔ لیکن ضرورتِ عامۃ اور ابتلاء عام کی وجہ سے حنفی کیلئے اس مسئلہ میں اپنے مسلک سے عدول کر کے امام مالکؒ کے مسلک کو مع اس کی شرائط کی رعایت کے اختیار کر لینا جائز ہے۔ ؎

اس کو مفتی محمد شفیع صاحبؒ نے جواہر الفقہ میں ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| جواز الافتاء بمذہب الامام مالک فی امرأۃ مفقود وغیرہ مما مست الضرورۃ الیہ لعموم البلویٰ ؎ | عموم بلویٰ کی وجہ سے وقوعِ ضرورت کے پیش نظر زوجہ مفقود کے مسئلہ میں حضرت امام مالکؒ کے مذہب پر فتویٰ دینا جائز ہے۔ |

لیکن اس مسئلہ میں صرف مفتی کے فتوی کی بناء پر چار سال گذار کر دوسری جگہ نکاح کرنے کی اجازت نہیں۔ بلکہ حاکم مسلم یا جماعتِ مسلمین کا فیصلہ اسکے لئے شرط ہے۔ ؎

## ۶ مقلد مجتہد کا عدول عن المذہب

جس مقلد کے اندر اللہ تعالیٰ نے قوتِ اجتہاد عطار فرمائی ہے، اور وہ اپنے

---

لہ سراجی ص۶۱ ؎ الحیلۃ الناجزہ ص۶۹، بوادر النوادر ص۲۲۲ ؎ جواہر الفقہ ص ۱۶/۱

؎ بوادر النوادر ص۲۲۳، الحیلۃ الناجزہ ص۶۹

قوت اجتہاد کے ذریعہ سے شریعت کے تمام نصوص و دلائل کو صحیح طریقہ سے سمجھنے پر قدرت رکھتا ہے تو ایسے شخص کا اپنے مذہب سے کسی مسئلہ میں عدول کرنا دو طریقہ سے ہو سکتا ہے۔

**۱۔ مقلد مجتہد کا تفرد**

وہ اپنی قوت اجتہاد کے ذریعہ سے نصوص و دلائل پر غور کرنے کے بعد کسی جزئی مسئلہ میں اپنے مذہب کے مقابلہ میں غیر کے مذہب کو راجح سمجھتا ہے تو ایسی صورت میں اس کے لئے بلا ضرورت محض دلائل کی روشنی میں مذہب غیر کو اختیار کر لینا جائز ہے۔ اگرچہ اس کے اس عمل کی وجہ سے تلفیق بھی لازم آرہی ہو پھر بھی اس کے لئے جائز ہے۔ اور یہ اس کا تفرد ہو گا۔ اور مجتہد مقید کے اس طرح کے عدول کو علامہ شامیؒ نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

العالم الذی یعرف معنی النصوص والاخبار وھو من اھل الدرایۃ یجوز لہ ان یعمل علیھا وان کان مخالفاً لمذھبہ قلت لکن ھذا فی غیر موضع الضرورۃ [۱]

ایسا عالم جو نصوص شرعیہ اور احادیث شریفہ کے مطالب پر واقف ہے۔ اور وہ دلائل کے سمجھنے کی صلاحیت رکھتا ہے تو اس کے لئے اپنے اجتہاد اور رائے کے مطابق عمل کرنا جائز ہے۔ اگرچہ اس کا یہ اجتہاد اپنے مذہب کے مخالف کیوں نہ ہو جائے۔ لیکن یہ حکم اس وقت ہے جبکہ ضرورت کے مواقع میں نہو۔

اور البحر الرائق کے حاشیہ منحۃ الخالق میں علامہ شامیؒ نے اسطرح نقل فرمایا ہے۔

ان مثل المحقق لہ ان یقول ذلک لانہ اھل النظر فی الدلیل [۲]

یقیناً محقق جیسوں کے لئے مذہب غیر کو اختیار کرنے کی اجازت ہے۔ کیونکہ وہ دلیل میں غور و فکر کی اہلیت رکھتے ہیں۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ نے اس کو ان الفاظ میں نقل فرمایا ہے۔

---

[۱] شامی کراچی ۱/۷۵، رسم المفتی ص ۱۰۲ [۲] منحۃ الخالق علی ھامش البحر ۲/۲۷۶

وان لم یتکامل له الادوات کما یتکامل للمجتهد المطلق فیجوز لمثله ان یلفق من المذہبین اذا عرف دلیلھما [1]

اور اگر اس میں شرائط ولوازمات مکمل طور پر نہ پائے جاتے ہوں جس طرح مجتہد مطلق کے اندر مکمل طور پر پائے جاتے ہیں تو اس جیسے مجتہد کے لئے دو مذہبوں کے درمیان تلفیق کرنا جائز ہے۔

## تفرد کا اتباع جائز نہیں

مقلد محض کے لئے عالم محقق کے تفردات پر عمل کرنا شروع نہیں ہے۔ بلکہ اُن پر اپنے امام کے اصل قول پر عمل کرنا لازم ہے۔ اور اُن کے لئے اپنے امام کے اصل قول سے عدول کرنا ہرگز جائز نہیں ہے۔

وان مثلنا فلا یجوز له العدول عن قول الامام اصلاً [2]

اور بیشک ہم جیسوں کے لئے حضرت امام ابو حنیفہؒ کے قول سے عدول ہرگز جائز نہیں ہے۔

## محقق کے لئے اپنے تفرد پر فتویٰ کا عدم جواز

عالم محقق اور مفتی مجتہد کے لئے اپنے مذہب کے خلاف بغیر ضرورت شدیدہ کے عوام الناس کے لئے غیر کے مذہب کے مطابق فتویٰ دینا جائز نہیں ہے یعنی اپنے تفرد کے مطابق لوگوں کو عمل کی دعوت دینا یا مسئلہ بتانا ہرگز جائز نہیں ہے۔ اسی کو علامہ ابن عابدین شامیؒ نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

ان المفتی المجتهد لیس له العدول عما اتفق علیه ابو حنیفة واصحابه فلیس له الافتاء به وان کان مجتهداً متقناً (الی قوله) لان السائل انما

مفتی مجتہد کیلئے امام ابو حنیفہ اور انکے اصحاب کے متفق علیہ مسئلہ سے عدول کرنے کی اجازت نہیں چنانچہ اگرچہ مجتہد قابل اعتماد ہی کیوں نہ ہو متفق علیہ قول کے خلاف فتویٰ نہیں

---

[1] حجۃ اللہ البالغہ ص ۱۵۷ [2] منحۃ الخالق علی حاشیۃ البحر ص ۲۷ ج ۶ ،

جاء يستفتيه عن مذهب الامام الذي قلده ذلك المفتي فعليه ان يفتي بالمذهب الذي جاء المستفتي يستفتيه عنه [1]

دے سکتا ہے۔ اسلئے کہ سائل اسکے پاس اس لئے آیا ہے کہ وہ (مفتی) اپنے امام کے مذہب کے مطابق مسئلہ بتائے۔ چنانچہ اس پر ضروری ہے کہ اسی امام کے مطابق فتویٰ دے جس کے مذہب کے مطابق وہ دریافت کر رہا ہے۔

اسی وجہ سے علامہ قاسم ابن قطلوبغاؒ نے شیخ ابن الہمامؒ کے تفردات کے بارے میں اعلان کر دیا تھا کہ ہمارے شیخ کے تفردات قابلِ اتباع نہیں ہیں۔ اس کو ابن عابدین شامیؒ نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

فان له اختيارات خالف فيها المذهب فلا يتابع عليها كما قاله تلميذه العلامة قاسم [2]

کیونکہ ان کے کچھ ایسے تفردات ہیں جو مذہب حنفیہ کے خلاف ہیں۔ لہٰذا اس کی اتباع نہیں کی جائیگی۔ جیسا کہ اس کی صراحت ان کے شاگرد رشید علامہ قاسمؒ نے فرمائی ہے۔

اور علامہ ابن عابدین شامیؒ ردالمحتار میں اس کو ان الفاظ سے نقل فرماتے ہیں

وقد قال العلامة قاسم لا عبرة بابحاث شيخنا [3]

اور علامہ قاسم نے فرمایا کہ ہمارے شیخؒ کے تفردات کا کوئی اعتبار نہیں۔

## محقق کا ضرورت کی وجہ سے مذہب غیر پر فتویٰ

اگر مقلد محقق کسی ایسے مسئلہ میں جو اپنے مسلک میں مشروع نہیں ہے اور دیگر مذاہب میں مشروع ہے، مگر شدتِ ضرورت اور ابتلاء عام کی وجہ سے اس مسئلہ کو مذہب غیر سے لینا مناسب سمجھتا ہے تو ایسی صورت میں مقلد مجتہد دوسرے علماء سے مشورہ کئے بغیر اپنی رائے و اجتہاد سے اس مسئلہ میں جواز کا

---

[1] عقود رسم المفتی ص۱۰۳ [2] رسم المفتی ص۷۶، شامی کراچی ۲۷۶/۱۲ [3] شامی کراچی ص ۲۷۶/۱۲ ،

فتویٰ دے سکتا ہے۔ اور عامۃ المسلمین کے لئے اس کا اتباع کرنا بھی بلا تردّد جائز ہوجاتا ہے۔ اس کو حضرات فقہاء نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

ان المفتی له الافتاء به للمضطر من انه لیس له العمل بالضعیف ولا الافتاء به محمول علی غیر موضع الضرورة [1]

یقیناً مفتی کے لئے مضطر کے حق میں مذہب غیر پر فتویٰ دینے کی اجازت ہے۔ اور فقہاء کا قول "لیس له العمل بالضعیف ولا الافتاء" موقع ضرورت کے علاوہ پر محمول ہے۔

## مقلد غیر مجتہد کے عدول عن المذہب کی شرط

اگر کسی امر میں مسلمانوں کا ابتلاء عام ہوجائے۔ اور اس کی ضرورت بھی بہت شدید انداز سے ہے۔ مگر اپنے مسلک میں اس کے جواز کا کوئی قول نہیں ہے۔ اور اس مسئلہ پر غور کرنے کے لئے مسلک میں کوئی مجتہد بھی نہیں ہے۔ اور جو علماء و مفتیانِ کرام موجود ہیں ان میں سے کوئی بھی فقہاء کے ساتوں طبقوں میں سے اصحابِ تمیز سے اوپر کے طبقہ کا نہیں ہے، بلکہ اصحابِ تمیز یا اس سے نیچے کے علماء ہیں تو ایسی صورت میں زمانہ کے معتبر ترین علماء و مفتیان کرام کی متفقہ رائے سے اس امر سے متعلق اپنے مذہب سے عدول کرکے مسلکِ غیر کے مسئلہ کو مع شرائط کے اختیار کرلینا جائز اور درست ہے۔ اور غیر مجتہد لوگوں میں سے فردِ واحد کا ایسے مسائل میں عدول کرکے نہ ذاتی طور پر عمل کرنا جائز ہے۔ اور نہ ہی اُمّت کے لئے فتویٰ دینا جائز ہے۔ اس لئے کہ اس میں اتباعِ ہویٰ کا خطرہ ہے۔ اور مسائلِ شرعیہ میں اتباعِ ہویٰ کا اندیشہ بھی جائز نہیں ہے۔

لہٰذا جب تک زمانہ کے معتبر و متدین علماء کرام میں سے متعدد حضرات ایسے مسئلہ میں ضرورت کا تحقق تسلیم کرکے دوسرے امام کے مذہب کو اختیار کرنے میں

[1] رسم المفتی ص ۱۰۲

اتفاق نہ کریں اس وقت تک اپنے امام کے مذہب سے عدول کرنا ہرگز جائز نہیں ہے۔ اس مسئلہ کو حضرت تھانوی قدس سرہٗ نے الحیلۃ الناجزۃ[1] اور حضرت مفتی رشید احمد صاحب نے "السبک الفریدۃ"[2] میں بہت واضح الفاظ میں نقل فرمایا ہے لہٰذا کسی مسئلہ میں عموم بلوئی یا ضرورتِ شدیدہ کی وجہ سے مسلک سے عدول کرنے کی ضرورت پڑجائے اور کوئی مجتہد عالم بھی موجود نہ ہو تو غیر مجتہد علماء میں سے متعدد افراد کا متفق ہوجانا لازم ہوگا۔ اور یہ مسئلہ رسم المفتی کی اس عبارت سے بھی واضح ہوسکتا ہے۔

لا یجوز للمفتی والعامل ان یفتی اویعمل بما شاء من القولین اوالوجهین من غیر نظر وهٰذا لاخلاف فیه و قوله ان المجتهد والمقلد لایحل لهما الحکم والافتاء بغیر الراجح لانه اتباع للهوی وهو حرام اجماعا[3]

مفتی اور عامل کے لئے دو قولوں یا دو وجہوں میں غور وفکر کے بغیر محض اپنی مرضی کے مطابق فتویٰ دینے یا عمل کرنے کی اجازت نہیں۔ اور یہ ایسا مسئلہ ہے کہ اسمیں کسی کا اختلاف نہیں۔ اور یقیناً مجتہد اور مقلد کیلئے غیر راجح اقوال پر فتویٰ یا فیصلہ کرنا حلال نہیں۔ کیونکہ اس میں خواہشات کی پیروی ہے۔ اور یہ بالاجماع حرام ہے۔

مثال کے طور پر زوجۂ مفقود اور زوجۂ غائب غیر مفقود اور زوجہ متعنت کے مسائل میں مسلکِ حنفی سے عدول کرکے ان کا حکم فقہ مالکی سے لیا گیا ہے۔ مگر حضرت تھانوی نے ان مسائل میں عدول کرنے میں تنہا اپنی رائے سے کام نہیں لیا ہے۔ بلکہ اپنے زمانہ کے معتبر علماء کرام کی جماعت سے اتفاق رائے حاصل فرمایا ہے۔ لہٰذا غیر مجتہد عالم کے لئے اپنے زمانہ کے متعدد و معتبر علماء سے اتفاقِ رائے حاصل کئے بغیر تنہا اپنی رائے سے کسی مسئلہ میں مذہب سے عدول کرنا جائز نہیں ہوگا۔

---

[1] الحیلۃ الناجزۃ ص۴۵ [2] احسن الفتاوی ص۴۲۱ ج۱ [3] عقود رسم المفتی ص۲۶ تا ص۲۷

## ۵ قولِ ضعیف پر فتویٰ

قولِ ضعیف اور قولِ مرجوح کو اختیار کرکے فتویٰ دینے والے علماء، دو قسموں پر ہو سکتے ہیں۔

۱ قولِ ضعیف کو اختیار کرکے اس پر فتوی دینے والا مقلد مجتہد اور عالم محقق ہے۔ تو اگر وہ قولِ ضعیف کے دلائل کو زیادہ راجح اور قوی سمجھ کر اس کے اختیار کرنے کا فتویٰ صادر کرتا ہے۔ اور اس قول کے اختیار کرنے میں کوئی شدید ضرورت بھی نہیں ہے۔ نہ عام لوگ اس میں مبتلا ہیں اور نہ ہی اضطراری ضرورت ہے۔ اور نہ ہی حاجت کے درجہ کی شدید ضرورت ہے۔ تو ایسی صورت میں قولِ ضعیف کے اختیار کرنے پر فتویٰ دینا عالم محقق کے لئے جائز نہیں ہے۔ بلکہ قولِ راجح کے مطابق مسئلہ بتلانا عالم محقق اور مفتی مجتہد پر لازم ہے۔ ہاں البتہ قولِ ضعیف کو دلائل کی روشنی میں اپنے عمل کے لئے اختیار کرنا جائز ہو سکتا ہے۔ جو اس کے تفرد کے دائرہ میں داخل ہو جاتا ہے۔ عوام کو اس پر عمل کے لئے فتویٰ دینا مشروع نہیں ہے۔ اس کو علامہ ابن عابدین شامیؒ نے عقود رسم المفتی میں ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| ان المفتی المجتھد لیس له العدول عمّا اتفق علیه ابو حنیفة واصحابهٗ فلیس له الافتاء به وان کان مجتھدًا متقنًا (الی قوله) قلت ذلك فی حق من یفتی غیرهٗ الخ [1] | بیشک مفتی مجتہد کے لئے امام ابو حنیفہؒ اور انکے شاگردوں کے متفق علیہ مسئلہ سے عدول کرنے کی اجازت نہیں، لہٰذا اس کا فتویٰ دینا اسکے لئے جائز نہیں ہوگا۔ اگرچہ وہ قابلِ اعتماد مجتہد ہی کیوں نہ ہو۔ میں کہتا ہوں کہ یہ بات دوسرے کو فتویٰ دینے والے کے سلسلہ میں ہے۔ |

اور دوسری جگہ ان الفاظ سے نقل فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| قال الامام السبکی فی الوقف من فتاواه | امام سبکیؒ نے اپنے فتاویٰ کی کتاب الوقف |

[1] عقود رسم المفتی صـ ۱۰۲،

یجوز تقلید الوجه الضعیف فی نفس الامر بالنسبۃ للعمل فی حق لنفسہ لافی الفتویٰ والحکم فقد نقل ابن الصلاح الاجماع علیٰ انہ لایجوز[1]

میں فرمایا کہ جو قول نفس الامر میں ضعیف ہے اسکی تقلید اپنے ذاتی عمل میں تو جائز ہے لیکن دوسرے کو فتویٰ دیتے اور فیصلہ کرنے میں درست نہیں ہے۔ ابن صلاح نے اسکے عدمِ جواز پر اجماع نقل فرمایا ہے۔

نیز شامیؒ نے علامہ قاسم کے حوالہ سے اس کو ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

لیس للمفتی الّا نقل ماصح عند اہل مذہبہ الذین یفتی بقولہم ولانّ المستفتی انما یسئل عما ذہب الیہ ائمۃ ذٰلک المذہب لاعما ینجلی للمفتی[2]

مفتی کو صرف اسی قول کو نقل کرنے کا حق ہے جو ان اہلِ مذہب کے نزدیک صحیح ہو جنکے قول پر فتویٰ دیا جاتا ہے۔ اسلئے کہ مستفتی ان ہی ائمہ مذہب کے مسلک کے بارے میں سوال کرتا ہے۔ نہ کہ اس چیز کے بارے میں جو مفتی کی سمجھ میں اجائے۔

اور اگر کسی امر میں عام لوگ مبتلا ہیں یا اضطراری ضرورت یا حاجت کے درجہ کی ضرورت پیش آتی ہے تو ایسی صورت میں مقلد مجتہد مسلمانوں کی ضرورت کو پیش نظر رکھ کر قول راجح کو ترک کر کے قول مرجوح کے مطابق فتویٰ بھی دے سکتا ہے۔ اور خود بھی عمل کر سکتا ہے۔ اور عامۃ المسلمین کے لئے عالم محقق کے اس فتویٰ کے مطابق عمل کرنا بھی بلا تردّد جائز ہے۔ اس کو علماء نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

واما لو عمل بالضعیف فی بعض الاوقات لضرورۃ اقتضت ذٰلک فلا یمنع فیہ (الیٰ قولہ) ھٰذا خلاف الراجح فی المذہب لکن اجازوا الاخذ بہ للضرورۃ[3]

اور اگر اس نے کسی وقت ضعیف قول پر عمل کیا کسی ایسی ضرورت کی بنا پر جو اس قول کو اختیار کرنے کی مقتضی ہے تو اس سے منع نہیں کیا جائیگا۔ یہ مذہب راجح کے خلاف ہے۔ لیکن فقہاء نے ضرورت کی وجہ سے اس پر عمل کی اجازت مرحمت فرمائی ہے۔

---

[1] شرح عقود رسم المفتی ص۱۰۲، [2] رسم المفتی ص۱۰، [3] عقود رسم المفتی ص۱۰

اگر قولِ ضعیف کو اختیار کرنے والا عالم محقق اور مفتی مجتہد نہیں ہے بلکہ مقلدِ محض ہے تو ضرورتِ شدیدہ کے بغیر قولِ ضعیف پر نہ ذاتی طور پر عمل کرنا جائز ہے اور نہ ہی فتویٰ دینا۔ ہاں البتہ اگر کوئی امر ایسا پیش آجائے جس میں عموم بلویٰ کی شکل ہے یا ضرورتِ شدیدہ ہے تو ایسی صورت میں اگر عالم محقق اور مفتی مجتہد موجود نہ ہو تو زمانہ کے معتبر ترین متعدد علماء سے مشورہ کر کے اتفاق رائے سے قول ضعیف کو اختیار کر کے خود عمل کرنا اور عامۃ المسلمین کے لئے فتویٰ صادر کر دینا جائز اور درست ہے۔ جیسا کہ اس کو حضرت تھانوی قدس سرہٗ نے الحیلۃ الناجزہ اور مفتی رشید احمد صاحبؒ نے احسن الفتاویٰ میں بہت واضح الفاظ سے نقل فرمایا ہے، (۱) نیز رسم المفتی کی اس عبارت سے بھی اچھی طرح واضح ہو سکتا ہے۔

اما لو عمل بالضعیف فی بعض الاوقات لضرورة اقتضت ذلك فلا یمنع عنه[۲]

اگر اس نے قول ضعیف پر کسی ایسی ضرورت کی وجہ سے عمل کیا ہے جو اس کی مقتضی ہے تو اس کو روکا نہیں جائے گا۔

حاصل یہ نکلا کہ ضرورتِ عامہ کی وجہ سے قول غیر راجح پر فتویٰ دینا غیر مجتہد علماء کے لئے اس وقت جائز ہو سکتا ہے جبکہ اس پر زمانہ کے معتبر ترین علماء متفق ہو جائیں اس کے بغیر جائز نہیں ہے۔

مثال کے طور پر زوجۂ مفقود اور زوجۂ غائب غیر مفقود اور زوجۂ متعنّت کے مسائل میں مسلک حنفی سے عدول کر کے ان کا حکم فقہ مالکی سے لیا گیا ہے۔ مگر حضرت تھانویؒ نے ان مسائل میں عدول کرنے میں تنہا اپنی رائے سے کام نہیں لیا ہے بلکہ اپنے زمانہ کے معتبر علماء کی جماعت سے اتفاق رائے حاصل فرمایا ہے۔ لہٰذا غیر مجتہد عالم کے لئے اپنے زمانہ کے متعدد معتبر علماء سے اتفاقِ رائے حاصل کئے بغیر تنہا اپنی رائے سے کسی مسئلہ میں مذہب سے عدول کرنا جائز نہیں ہوگا۔

---

[۱] الحیلۃ الناجزۃ ص۴۵، احسن الفتاویٰ ص۲۱۲/ج۱ [۲] شرح عقود رسم المفتی ص۱۰۱

# قولِ ضعیف کی موجودگی میں عدول عن المذہب

اگر کسی امر میں شدید ضرورت پیش آجائے اور اس سے متعلق مسلک غیر میں گنجائش ہے۔ اور اپنے مسلک میں قولِ راجح کے مطابق گنجائش نہیں، البتہ قول ضعیف میں گنجائش موجود ہے۔ تو ایسی صورت میں مسلک کے قولِ ضعیف کو ترک کر کے مسلکِ غیر کو اختیار کرنا جائز نہیں ہے۔ بلکہ ضرورت کے وقت میں مسلک کے قولِ ضعیف کو اختیار کر کے عمل کرنے کی گنجائش ہو جاتی ہے۔ اس کو فقہاء نے اس طرح کے الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| ان المسئلة اذا لم تذكر فى ظاهر الرواية وثبتت فى رواية اُخرىٰ تعين المصير اليها [1] | جب ظاہر الروایۃ میں کوئی مسئلہ موجود نہ ہو اور ظاہر الروایۃ کے علاوہ کسی دوسری روایت میں وہ مسئلہ مل جائے تو اسی روایت کی طرف رجوع کرنا لازم ہوگا۔ |

لہٰذا قول ضعیف کی موجودگی میں عدول عن المذہب جائز نہیں ہے۔ مثال کے طور پر طلوع شمس سے پہلے اگر کوئی شخص طواف کرتا ہے تو طواف کے بعد فوراً صلوٰۃِ طواف کا پڑھنا امام ابوحنیفہ اور صاحبین کے نزدیک جائز نہیں بلکہ مکروہ ہے۔ اور یہی قول راجح ہے۔ اور ایسے شخص کے بارے میں حنفیہ کا مسلک یہ ہے کہ وہ طواف کو طلوع شمس تک مؤخر کر دیگا۔ نیز اگر مسلسل کئی طواف کر لئے ہیں تو سب کی نمازیں مؤخر کر دیگا۔ [2] اور اسی طرح عصر کے بعد غروب شمس تک کے درمیان کا حکم بھی یہی ہے۔ مگر حضرات ائمہ ثلاثہ کے قول کو لینا جائز نہیں ہوگا۔ بلکہ امام طحاوی کے قول کو لینا ضروری ہوگا۔ اس لئے کہ امام طحاوی کے مجتہد ہونے کی وجہ سے ان کا قول کم از کم مسلک حنفی کے قول ضعیف اور قول نادر شمار ہوگا۔

[1] رسائل ابن عابدین ص ۳۵/۱ج، [2] شامی ص ۴۹۹/۲ج، طحاوی شریف ص ۳۹۷/۱ج،

اور ضرورت میں قولِ نادر کو اختیار کرنا جائز ہے۔ نیز اپنے مسلک میں قولِ ضعیف کے ہوتے ہوئے غیر کے مسلک کو اختیار کرنا درست نہیں ہے۔ اور امام طحاوی کے جواز کے قول کو ہم نے ماقبل میں تفردات امام طحاوی کے تحت نقل کر دیا ہے۔ ؎١

اور یہ بات حضرات فقہاء کے اس قول سے اچھی طرح واضح ہوجاتی ہے۔

ومتی لم یوجد فی المسئلة عن ابی حنیفة روایة یوخذ بظاهر قول محمد ثمّ بظاهر قول زفر والحسن وغیرهم الاکبر فالاکبر۔ هکذا الی اٰخر من کان من کبار الاصحاب واذا لم یوجد فی الحادثة عن واحدٍ منهم جوابٌ ظاهرٌ وتکلّم فیه المشائخ المتاخرون قولًا واحدًا یوخذ به فاذا اختلفوا یوخذ بقول الاکثرین هما اعتمد علیه الکبار المعروف کابی حفص وابی جعفر وابی اللیث والطحاوی وغیرهم فیعتمد علیهم ؎٢

جب مسئلہ میں امام ابوحنیفہ سے کوئی روایت نہ ملے تو امام ابو یوسف کے ظاہر قول کو اختیار کیا جائے (ان سے بھی کوئی رائے منقول نہ ہو) تو پھر امام محمدؒ کے قول کو اختیار کیا جائے۔ پھر امام زفر و حسن ابن زیاد وغیرہ حضرات میں سے ترتیب وار بڑے کا قول قابلِ عمل ہوگا۔ اسی طرح امام صاحبؒ کے کبار تلامذہ میں سے دوسرے کی طرف رجوع کیا جائے۔ اور جب کسی واقعہ میں ان حضرات سے کوئی واضح جواب منقول نہ ہو۔ اور مشائخ متاخرین کا کوئی قول مل جائے تو اس کو لیا جائیگا پھر اگر مشائخ کا اختلاف ہوجائے تو کبار فقہاء متاخرین جیسے ابوحفص کبیر، ابوجعفر ہندوانی، ابولیث وغیرہ کی اکثریت جس قول کی طرف مائل ہو اسی پر فتویٰ دیا جائیگا۔

لہٰذا اس تفصیل سے واضح ہوچکا ہے کہ قولِ ضعیف اور قولِ مرجوح کی موجودگی میں عدول عن المذہب جائز نہیں ہے۔

---

؎١ طحاوی ۱/۲ ص ۳۹۷، ایضاح الطحاوی ج ۳/۲ ص ۴۵۹، التعلیق الممجد علی هامش موطا امام محمدؒ ص ۲۱۴

؎٢ رسائل ابن عابدین ص ۳۳

# دیانات ومعاملات میں عدول

اب تک کی تفصیلات سے یہ بات واضح ہوگئی کہ عموم بلویٰ اور اضطراری ضرورت کی وجہ سے نیز ضرورت بمعنی حاجت کی وجہ سے اصل مذہب سے عدول کرکے مسلکِ غیر کا اختیار کرنا یا قول ضعیف کا اختیار کرنا جائز ہے۔ لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ عدول عن المذہب معاملات ودیانات دونوں میں سے ہر ایک میں جائز ہے یا کسی ایک کے ساتھ خاص ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ قولِ ضعیف کا اختیار کرنا یا مذہب سے عدول کرنا ان میں سے کسی ایک کے ساتھ خاص نہیں ہے۔ بلکہ دیانات یا معاملات میں سے کسی بھی قبیل کے کسی امر میں جب ضرورت پیش آجائے گی تو مذہب سے عدول کرکے اس کو اختیار کرلینا ما قبل کی شرائط کے مطابق جائز ہوجائیگا۔ [1]

# عدول عن المذہب کی وضاحتی مثالیں

## دیانات میں عدول عن المذہب کی مثالیں

دیانات میں عدول عن المذہب کے مسئلہ کو واضح کرنے کے لئے ہم یہاں بطور نظیر چار مسائل پیش کرتے ہیں۔

---

[1] حضرت تھانوی قدس سرہٗ نے معاملات میں ابتلاء عام اور عموم بلویٰ کی وجہ سے مسلکِ غیر پر فتویٰ کی اجازت دی ہے۔ نیز اس پر حضرت گنگوہی قدس سرہٗ کی رائے بھی جواز پر نقل فرمائی ہے۔ مگر عموم بلویٰ کی وجہ سے دیانات وعبادات میں اجازت نہیں دی۔ جیساکہ دیہات میں جمعہ کا مسئلہ ہے۔ اس میں حضرت امام شافعی کے مسلک پر فتویٰ دینا جائز نہیں ہے۔ (کلمۃ الحق ص۱۰۷، اشرف المعمولات ص۳۳، فقہ حنفی کے اصول وضوابط ص۱۶۸) یہ حضرت تھانوی کی بات عموم بلویٰ سے متعلق ہے۔ لیکن ضرورت اور حاجت خاصّہ کی وجہ سے دیانات میں بھی عدول عن المذہب کی گنجائش ہوجاتی ہے۔ مسئلہ جمع بین الصّلوٰتین، مسئلہ دم حیض، اور مسئلہ ممتدۃ الطہر میں ہے۔ ان مسائل کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

## ۱۱ جمع بین الصلوتین

مسافر کے لئے جمع بین الصلوتین حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں۔ اور شافعیہ کے نزدیک جائز ہے۔ مثال کے طور پر کسی قافلہ کا سفر ہو رہا ہے اور نماز کا وقت آگیا ہے اور یہ خوف کرتا ہے کہ اگر میں نماز میں لگ جاؤنگا تو قافلہ مجھے چھوڑ کر چلا جائیگا۔ اور تنہائی میں اپنی جان و مال کا خطرہ ہے تو ایسی صورت میں اس کے لئے امام شافعی کے مسلک کے مطابق جمع تاخیر کے طور پر جمع بین الصلوتین کر لینا جائز ہے۔ لیکن اس جمع کے لئے امام شافعیؒ کے سارے شرائط کی رعایت کرنا لازم ہوگا۔ اور ان کے نزدیک جمع تاخیر کی صحت کے لئے یہ شرط ہے کہ پہلی نماز کا وقت ختم ہونے سے پہلے جمع بین الصلوتین کی نیت کرے۔ نیز اگر با جماعت نماز ہو رہی ہے تو مقتدی ہونے کی حالت میں سورۃ فاتحہ پڑھنا لازم ہوگا۔ اور مسّ فرج اور مسّ اجنبیہ کی وجہ سے اعادۂ وضو بھی لازم ہوگا۔ ان شرائط کے ساتھ ایسے شخص کے لئے امام شافعیؒ کے مسلک کی طرف عدول کر کے جمع تاخیر کر لینا جائز اور درست ہے۔ اور ایسی صورت میں اس کی نماز کے قضا ہونے کا حکم نہیں لگایا جائیگا۔ بلکہ مسلکِ شافعیؒ کے مطابق ادا کا حکم لگایا جائیگا۔ اس کو فقہ حنفی کی کتابوں میں اس طرح کے الفاظ سے نقل کیا گیا ہے۔

لا بأس بالتقليد عند الضرورة بشرط ان يلتزم جميع ما يوجبه ذلك الامام وتحته في الشامية: المسافر اذا خاف اللصوص او قطاع الطريق ولا ينتظره الرفقة جاز له تاخير الصلوة لانه بعذر (الى قوله) ولم يشترط في جميع التاخير سوى نية الجمع قبل خروج الاولى ويشترط ايضا ان يقرء الفاتحة

ضرورت کے وقت (دوسرے امام) کی تقلید کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس (دوسرے) امام کی تمام شرائط کی رعایت کرنا لازم ہوگا۔ اس کے ذیل میں شامی میں لکھا ہے کہ جب مسافر چوروں اور ڈاکوؤں کا خطرہ محسوس کرے اور سفر کے ساتھی بھی اس کا انتظار نہ کریں تو اس کیلئے جمع تاخیر کرنا جائز ہے۔ اسلئے کہ یہ

فی الصّلوٰۃ ولو مقتدیًا وان یعید الوضوء من مسّ فرجه اَوْ اجنبیة وغیر ذلك من الشروط والارکان المتعلقة بذلك الفعل ؎۱

عذر کی وجہ سے جائز قرار دیا جارہا ہے۔ اور جمع تاخیر میں صرف شرط یہ ہے کہ پہلی نماز کا وقت ختم ہونے سے پہلے پہلے جمع بین الصّلوٰتین کی نیت کرلے۔ اور یہ بھی شرط ہے کہ نماز میں سورۂ فاتحہ پڑھے چاہے مقتدی ہی کیوں نہ ہو، اور مسِ فرج اور مسِ اجنبیہ کی وجہ سے وضو دوبارہ کرے۔ اور اس کے علاوہ دوسرے تمام شرائط وارکان جو اس فعل سے متعلق ہوں تمام کی رعایت رکھنا شرط ہے۔

## ۲ دمِ حیض

حنفیہ کے نزدیک دمِ حیض میں رنگوں کا اعتبار نہیں ہے۔ اس لئے مستحاضہ عورت کا خون کے رنگوں کا اعتبار کر کے عمل کرنا حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں ہے۔ البتہ ائمہ ثلاثہ کے نزدیک تمییز باللون کا اعتبار ہے۔ اور حنفیہ کے نزدیک عادت کا اعتبار ہے۔ اور اگر عادت نہیں ہے تو اکثر مدّت حیض (دس دن) مکمل کرنا لازم ہے۔ لیکن اگر مسلکِ حنفی پر عمل کرنا دشوار ہوجائے تو مسلک حنفی سے عدول کر کے ائمہ ثلاثہ کے قول کے مطابق تمییز باللون پر عمل کیلئے فتویٰ دینا جائز ہے۔ اس کو حضرات فقہاء نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

لو افتی مفت بشیءٍ من هٰذه الاقوال فی مواضع الضرورة طلبًا للتیسیر کان حسنًا خصّه بالضرورة لانّ هٰذه الالوان کلها حیض فی ایامه الخ ؎۲

اگر ان اقوال میں سے کسی قول پر کوئی مفتی بوقتِ ضرورت لغرض آسانی فتویٰ دیدے تو یہ اچھی بات ہے۔ اور ضرورت کے ساتھ تخصیص اس لئے کی کہ یہ تمام رنگ زمانۂ حیض میں دمِ حیض شمار ہوتے ہیں۔

---

؎۱ شامی کراچی ص۳۸۲ ج۱، البحر الرائق ص۲۵۴ ج۱ ؎۲ شامی کراچی ص۲۷۹ ج۱، رسم المفتی ص۱۰۲، البحر الرائق ص۱۹۳ ج۱،

## ۳۔ ممتدۃ الطہر

مسئلہ یہ ہے کہ کسی عورت کو جب تین دن مسلسل ایک دفعہ حیض آجائے تو شرعی طور پر وہ عورت ذوات الحیض مانی جاتی ہے۔ اب اگر شوہر اس کو طلاق دیگا تو اس کے اوپر تین حیض کے ساتھ عدّت گذارنی لازم ہے۔ اگرچہ اس کے طہر کی مدت غیر معمولی طویل کیوں نہ ہوتی ہو۔ اور حنفیہ کے نزدیک سن الایاس یعنی پچپن ۵۵ سال کی عمر تک حیض آنے کا انتظار لازم ہے۔ اور اگر پچپن سال کی عمر تک حیض نہ آئے تو اسکو آئسہ کا حکم دیکر مہینوں کے ساتھ عدّت گذارنے کا حکم ہے۔ لیکن حضرت امام مالکؒ کے نزدیک حیض بند ہونے کے چھ مہینہ کے بعد اس کو آئسہ کے حکم میں مان لیا جاتا ہے۔ چاہے عورت بالکل نوجوان ہو یا عمر رسیدہ ہو ہر حال میں چھ مہینہ تک حیض کا سلسلہ بند ہوجانے کی وجہ سے اس کو آئسہ کا حکم حاصل ہوجاتا ہے۔ اور اس کے بعد مہینہ کے حساب سے تین مہینہ عدّت گذار کر دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے۔ اور متأخرین حنفیہ نے عورت کی ضرورت وحاجت کو پیش نظر رکھتے ہوئے مسلکِ حنفی سے عدول کر کے اس مسئلہ کو امام مالکؒ کے مذہب سے لیا ہے۔ لہٰذا جب کسی عورت کے طہر کی مدّت چھ مہینہ سے تجاوز کر جائے تو اس کو مہینہ کے حساب سے عدّت گذارنے کی اجازت ہوگی۔

وان رأت ثلثة ایام ای دما و انقطع ومضی سنة او اکثر ثم طلقت فعدّتها بالحیض الیٰ ان تبلغ حد الایاس وھو خمس وخمسون سنة فی المختار وعند مالکؒ للآئسة تسعة اشھر ستة اشھر لاستبراء الرحم وثلثة اشھر للعدّة قال العلامة والفتوی فی زماننا علیٰ قول مالکؒ

اور اگر عورت نے مسلسل تین دن خون دیکھا اور وہ ختم ہوگیا اور ایک سال یا اس سے زائد اس حالت میں گذر گیا پھر وہ مطلقہ ہوگئی تو جب تک وہ سنِ ایاس یعنی پچپن ۵۵ سال کی عمر کو نہ پہونچ جائے قولِ مختار کے مطابق حیض کے ذریعہ ہی عدّت گذاریگی اور حضرت امام مالکؒ کے نزدیک آئسہ کیلئے نو مہینے ہیں، چھ مہینے استبراءِ رحم کے لئے

| | |
|---|---|
| فی عدۃ الآئسۃ [1] | اور تین مہینے عدت کیلئے۔ علامہ نے فرمایا کہ |

ہمارے زمانہ میں آئسہ کے سلسلہ میں فتویٰ حضرت امام مالکؒ کے قول پر ہے۔

اور علامہ شامیؒ نے اس کو ان الفاظ کے ساتھ نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| ممتدۃ الطّھر التی بلغت برویۃ الدّم ثلٰثۃ ایامٍ ثم امتدّ طھرھا فانھا تبقی فی العدۃ الیٰ ان تحیض ثلٰث حیض وعند مالکؒ تنقضی عدتھا بتسعۃ اشھر وقد قال فی البزازیۃ الفتویٰ فی زماننا علیٰ قول مالکؒ و قال الزاھدی قال بعض اصحابنا یفتون بہٖ للضرورۃ [2] | ایسی ممتدۃ الطہر عورت جو صرف تین دن خون آنے کے ذریعہ بالغ ہوئی پھر اسکے طہر کی مدت دراز ہوگئی تو وہ تین حیض آنے تک عدت ہی میں باقی رہے گی اور حضرت امام مالکؒ کے نزدیک چھ مہینے تک وہ عدت گذاریگی اور بزازیہ میں فرمایا کہ ہمارے زمانے میں فتویٰ امام مالکؒ کے قول پر ہے۔ اور زاہدی نے فرمایا کہ ہمارے بعض اصحاب بوقت ضرورت اسی قول پر فتویٰ دیتے تھے۔ |

ایسے مسائل کے اندر شرط یہ ہے کہ حنفی مسلک کا مفتی اسوقت تک فتویٰ نہ دے جبتک مالکی مسلک کا مفتی موجود ہو۔ اور ایسے مسائل کو حنفی المسلک کے عوام مالکی المسلک کے مفتی سے معلوم کیا کریں۔ البتہ اگر مالکی المسلک مفتی نہ ہو تو حنفی المسلک مفتی ایسے مسائل میں مسلکِ مالکی پر فتویٰ دے سکتا ہے۔ اور حنفی قاضی فیصلہ بھی دے سکتا ہے۔ اس کو علامہ شامیؒ نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| انّ الکلام عند تحقق الضرورۃ حیث لم یوجد مالکی یحکم بہٖ [3] | بیشک یہ کلام تحقق ضرورت کے وقت ہے جبکہ کوئی مالکی فیصلہ کرنیوالا نہ ہو۔ |

---

[1] فتاویٰ بزازیہ علیٰ هامش الہندیہ ص ۲۵۶ ج ۴

[2] شامی کراچی ص ۲۹۶ ج ۴ ،

[3] شامی کراچی ص ۲۹۶ ج ۴ ،

# ۷۵ حجاز مقدس میں عصر کی نماز دو مثل سے قبل

حضرت امام ابوحنیفہؒ کے قولِ راجح کے مطابق ہر چیز کا سایہ اپنے سایہ اصلی سے دو مثل مکمل ہو جانے تک ظہر کا وقت باقی رہتا ہے۔ اور عصر کا وقت اسکے بعد شروع ہوتا ہے۔ لہٰذا عصر کی نماز دو مثل مکمل ہو جانے سے قبل جائز نہیں ہے۔ اسی پر حنفیہ کا فتویٰ ہے۔ اور یہی معمول بہ ہے۔

اور حضرت امام مالکؒ، حضرت امام شافعیؒ، حضرت امام احمد بن حنبلؒ، امام ابو یوسفؒ، امام محمدؒ امام زفرؒ، امام طحاویؒ کے نزدیک ظہر کا وقت ایک مثل کے مکمل ہونے تک باقی رہتا ہے۔ اسکے بعد ختم ہوجاتا ہے اور عصر کا وقت شروع ہوجاتا ہے۔ اور عصر کی نماز مشروع ہونے کیلئے دو مثل کی تکمیل کا انتظار کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اور یہی حضرت امام ابوحنیفہؒ کی ایک روایت ہے۔ مگر اسپر حنفیہ کا فتویٰ نہیں ہے۔ اس کو حضرات فقہاء نے ان الفاظ میں نقل فرمایا ہے۔

ووقت الظهر من زواله ای میل ذکاء عن کبد السماء الی بلوغ الظل مثلیه وعنه مثله وهو قولهما وزفر والائمة الثلاثة قال الطحاوی وبه ناخذ وفی غرر الاذکار وهو الماخوذ به وفی البرهان وهو الاظهر وفی الفیض وعلیه عمل الناس الیوم وبه یفتیٰ الخ

وفی الشامیة وقوله الی بلوغ الظل مثلیه هذا ظاهر الروایة عن الامام وهو الصحیح[۱] الخ

اور ظہر کا وقت زوال سے شروع ہوتا ہے یعنی سورج کے نصف النہار سے ڈھل جانے سے سایۂ اصلی سے دو مثل پورے ہونے تک باقی رہتا ہے۔ اور حضرت امام ابوحنیفہؒ سے ایک روایت ایک مثل کی بھی ہے۔ اور یہی صاحبینؒ اور امام زفرؒ اور ائمہ ثلاثہ کا مسلک ہے۔ امام طحاویؒ فرماتے ہیں کہ اسی کو ہم اختیار کرتے ہیں۔ اور غرر الاذکار میں ہے کہ یہی معمول بہ ہے اور برہان میں ہے کہ یہی اظہر ہے۔ اور فیض میں ہے کہ آجکل لوگوں کا عمل اسی پر ہے اور اسی پر فتویٰ ہے۔ اور شامی میں ہے کہ دو مثل کا قول امام صاحبؒ سے ظاہر روایت ہے اور یہی صحیح ہے۔

حاصل یہ ہے کہ حنفیہ کا اصل مسلک یہی ہے کہ دو مثل مکمل ہونے سے قبل عصر کی نماز جائز نہیں ہے۔ مگر حجاز مقدس میں حرمین شریفین اور دیگر تمام مساجد میں ایک مثل کی تکمیل پر عصر کی نماز پڑھی جاتی ہے۔ وہاں دو مثل کا انتظار دشوار ہے۔ اسلئے حرمین شریفین اور مساجد کی جماعت کی حاجت کیوجہ سے ائمہ ثلاثہ اور صاحبینؒ، امام زفرؒ، طحاویؒ کے مسلک کو اختیار کرکے حجاز مقدس میں ایک مثل کی تکمیل پر وہاں والوں کیساتھ باجماعت عصر کی نماز پڑھ لینا جائز ہوگا۔ اور حرمین شریفین کی جماعت کی فضیلت سے محروم ہونا مناسب نہ ہوگا۔[۲] اسی کو بعض اہل فتاویٰ نے ترجیح دی ہے[۲] حضرت گنگوہیؒ نے غیر حجاز میں بھی ایک مثل کے قول کو ترجیح دی۔[۳]

[۱] درمختار کراچی ج۱ ص۳۵۹ فهکذا فی الهدایه ج۱ ص۶۲ [۲] مستفاد احسن الفتاویٰ ج۲ ص۱۴۵ [۳] فتاویٰ رشیدیہ ص۲۹۶، ص۲۹۹

# معاملات میں عدول کی مثالیں

عدول عن المذہب سے متعلق جتنے مسائل پیش آتے ہیں ان میں سے باب معاملات کے مسائل زیادہ اہمیت کے حامل ہیں۔ اس لئے اس کو زیادہ مثالوں کے ذریعہ سے واضح کرنا مناسب رہیگا۔ چنانچہ ہم اس کے بارے میں ایسے چھ مسائل بطور نظیر پیش کریں گے جن میں حضرات فقہاء نے عدول کی گنجائش بتلائی ہے۔

مسئلہ ۱ اجارہ علی الطاعات۔ مسئلہ ۲ مالِ مدیون۔ مسئلہ ۳ مفقود الخبر۔ مسئلہ ۴ غائب غیر مفقود الخبر۔ مسئلہ ۵ متعنت۔

اب ہر ایک کو ہم علی الترتیب واضح الفاظ سے پیش کریں گے۔

## ۱ اجارہ علی الطاعات

تعلیم قرآن، فقہ، تدریس، وعظ، امامت، اذان وغیرہ پر اصل کے اعتبار سے اجرت لینا حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں تھا۔ اور عدمِ جواز پر حضرت امام ابو حنیفہؒ، امام ابو یوسفؒ، امام محمد بن حسن شیبانیؒ سب متفق تھے۔ اور حضرات ائمہ ثلاثہ اور اہل مدینہ، امام نصیر اور عصام اور ابو نصر، فقیہ ابو اللیث وغیرہ نے اجارہ علی الطاعات کو مطلقاً جائز قرار دیا ہے۔ اور حنفیہ کے یہاں عدم جواز کا یہ سلسلہ بیت المال سے وظائف کے بند ہونے تک جاری رہا ہے۔ اور جب بیت المال سے وظائف کا سلسلہ ختم ہوگیا تو متاخرین حنفیہ نے مسلک حنفی سے عدول کر کے اہل مدینہ اور امام شافعی کا مسلک اس مسئلہ میں اختیار فرمایا ہے۔ اور تعلیم قرآن وفقہ، تدریس، اذان، امامت، وعظ وغیرہ کو عموم بلوی اور ضرورت کیوجہ سے جائز قرار دیا ہے۔ اس کو حضرات فقہاء نے ان الفاظ کے ساتھ نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| استیجار علی الطاعات کتعلیم القرآن والفقہ والتدریس والوعظ لا یجوز ای لا یجب الاجر واهل المدینة طیب اللہ تعالیٰ | قرآن وفقہ کی تعلیم اور تدریس ووعظ وغیرہ عبادات پر اجرت لینا جائز نہیں ہے یعنی اجرت واجب نہیں ہوگی۔ اور اہل مدینہ نے |

ما کنها جوزوہ وبہ اخذ الامام الشافعیؒ قال فی المحیط ومشائخ بلخ علی الجواز وقال الامام الفضلی والمتاخرون علی جوازہ[1]

اسکی اجرت کو جائز قرار دیا ہے۔ اور اسی کو امام شافعی نے بھی لیا ہے۔ اور محیط میں کہا ہے کہ مشائخ بلخ بھی جواز کے قائل ہیں۔ اور امام فضلی فرماتے ہیں کہ متاخرین حنفیہ ان مذکورہ امور پر اجرت لینے کے جواز کے قائل ہیں۔

اور شامی میں ہے۔

ان المفتی بہ لیس ھو جواز الاستیجار علی کل طاعۃ بل علی ما ذکروہ فقط مما فیہ ضرورۃ ظاہرۃ تبیح الخروج عن اصل المذھب[2]

مفتی بہ قول یہ ہے کہ ہر قسم کی عبادت پر اُجرت لینا جن کو فقہاء نے بیان لیا ہے یعنی جن چیزوں میں ایسی واضح ضرورت موجود ہے جسکی وجہ سے اصل مذہب سے خروج کرنا جائز ہے۔

اور رسم المفتی کے حاشیہ میں ہے۔

وعند اھل المدینۃ یجوز وبہ اخذ الشافعی ونصیر وعصام وابو نصر والفقیہ ابو اللیث رحمھم اللہ تعالیٰ[3]

اور اہل مدینہ کے نزدیک جائز ہے۔ اس کو امام شافعی، نصیر، عصام، ابو نصر، فقیہ ابو اللیث وغیرہ فقہاء نے اختیار کیا ہے۔

حضرت گنگوہی نے فتاویٰ رشیدیہ میں نقل فرمایا ہے کہ اجارہ علی الطاعات کا مسئلہ متاخرین حنفیہ نے مسلک حنفی سے عدول کر کے حضرت امام شافعیؒ کا مسلک اختیار فرما کر جواز کا فتویٰ دیا ہے[4]۔ لہٰذا اس سے یہ بات صاف ہو جاتی ہے کہ ضرورت اور ابتلاء عام کی وجہ سے خروج عن المذہب جائز ہے۔

## ۲۔ مال مدیون

مسئلہ یہ ہے کہ اگر قرض دینے والے نے مدیون کو مثال کے طور پر روپیہ پیسہ قرض میں دیا ہے

---

[1] رسائل ابن عابدین ص ۱۵۵/۱، ھکذا فی المبسوط للسرخسی ص ۳۷/۱۶، اعلاء السنن ص ۱۷۵/۱۶،
[2] شامی کراچی ص ۵۶/۶۲ [3] حاشیہ رسم المفتی ص ۳۷ [4] فتاویٰ رشیدیہ ص ۵۱۳،

اور دائن مدیون کے مال میں سے اس کی اجازت کے بغیر خفیہ طور پر دَین کے خلاف جنس اشیاء چوری کرلے تو یہ عمل حضرات حنفیہ کے نزدیک بالاتفاق جائز نہیں ہے۔ البتہ قطعِ ید میں اختلاف ہے کہ حضرت امام ابو یوسف کے نزدیک قطعِ ید کا حکم نہ ہوگا اور حضرات طرفینؒ کے نزدیک قطعِ ید کا بھی حکم ہے۔ اس کے برخلاف حضرت امام شافعیؒ اور حضرت ابن ابی لیلیٰؒ کے نزدیک خلاف جنس میں سے لیکر اپنے قرض میں مجرا کرلینا بلا تردد جائز ہے۔ اور متأخرین حنفیہ نے دائن کے مال کی حفاظت کی ضرورت کی وجہ سے مسلک حنفی سے عدول کر کے اس مسئلہ کو حضرت امام شافعیؒ کے مسلک سے لیا ہے۔ اور اس مسئلہ میں ضرورت بمعنی حاجت کی وجہ سے عدول کیا گیا ہے۔ اس کو حضرات فقہاء نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

ان ابن ابی لیلیٰ والشافعی یطلقان اخذ خلاف جنس حقہ للمجانسۃ فی المالیۃ وما قالاہ هو الاوسع و یجوز الاخذ بہ وان لم یکن مذهبنا فان الانسان یعذر فی العمل بہ عند الضرورۃ ۔[1]

ابن ابی لیلیٰؒ اور حضرت امام شافعیؒ صرف مالیت میں مجانست کی وجہ سے اپنے قرض کے خلاف جنس مال لے لینے کی اجازت دیتے ہیں۔ اور ان دونوں حضرات کا قول ہی اوسع ہے۔ اور یہ مسئلہ اگرچہ ہمارے مذہب کے مطابق نہیں ہے لیکن اس کا اختیار کرنا جائز ہے۔ کیونکہ بوقت ضرورت انسان معذور سمجھا جاتا ہے۔

## ۳ مفقود الخبر

مفقود الخبر کا مسئلہ بہت مشہور مسئلہ ہے کہ اگر شوہر مفقود ہوجائے اور اس کا کوئی پتہ نہ چلے تو حنفیہ کے نزدیک مفتی بہ قول یہی ہے کہ مفقود کی عمر ۹۰ سال مکمل ہونے تک انتظار کیا جائے اور اتنی مدت تک مفقود کی بیوی دوسری جگہ نکاح نہیں کرسکتی ہے۔ جبکہ حضرت امام مالکؒ کے نزدیک حاکم کے پاس مرافعت کے بعد چار سال تک انتظار کرلینا

---

[1] البحر الرائق ج۵ ص۵۶، شامی کراچی ج۴ ص۹۵، ملتقی الابحر ج۱ ص۶۲۶،

کافی ہے۔ اس کے بعد حاکم مُسلم یا جماعت مسلمین مفقود اور اس کی بیوی کے درمیان تفریق کردے گی۔ اور اس کے بعد زوجۂ مفقود عدّتِ وفات گذار کر اپنی مرضی سے دوسری جگہ نکاح کر کے باعصمت زندگی گذار سکتی ہے۔ مگر حالات کی پیچیدگی اور ستم رسیدہ عورت کی شدّتِ ضرورت کی وجہ سے مسلک حنفی سے بعد کے علماء نے عدول کر کے اس مسئلہ کو حضرت امام مالکؒ کے مذہب سے لیا ہے۔ اس کی تفصیل مع شرائط کے الحیلۃ الناجزہ[1] اور بوادر النوادر[2] میں وضاحت کے ساتھ بیان کی گئی ہے۔ درمختار اور شامی میں اس کو ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے

ولا یفرق بینہ وبینہا ولو بعد مضی اربع سنین خلافاً لمالک وتحتہ فی الشامیۃ لوافتی بہ موضع الضرورۃ لا بأس بہ علی ما اظن[3]

اور مرد اور عورت کے درمیان اگرچہ ۴ سال گذر جائیں تفریق نہیں کیجائیگی۔ اس میں حضرت امام مالکؒ کا اختلاف ہے۔ اور اسکے ذیل میں مذکور ہے کہ کوئی ضرورت کے موقع پر امام مالکؒ کے قول پر فتویٰ دیدے تو میرے گمان کے مطابق کوئی حرج کی بات نہیں ہے۔

## ۱۲ غائب غیر مفقود

اگر شوہر گھر سے غائب ہو چکا ہے اور اس کا پتہ بھی معلوم ہے۔ اور وہ وہاں سے اپنی بیوی کا خرچ اخراجات ادا نہیں کر رہا ہے تو حضرات حنفیہ کے نزدیک تفریق جائز نہیں ہے۔ مگر حضرت امام مالکؒ کے نزدیک ایسی صورت میں بیوی کو حاکم مُسلم یا جماعت مسلمین کے پاس معاملہ پیش کر کے تفریق حاصل کر لینا جائز ہے۔ اور مسلکِ حنفی کے علماء نے ستم رسیدہ عورت کی مشقت کی وجہ سے اپنے مسلک سے عدول کر کے اس مسئلہ کو حضرت امام مالکؒ سے لیا ہے۔ اور اس مسئلہ میں بھی ضرورت بمعنی حاجت کی وجہ سے عدول عن المذہب اختیار کیا گیا ہے۔ اس کی تفصیل الحیلۃ الناجزہ میں بہت وضاحت کے ساتھ موجود ہے[4]

---

[1] الحیلۃ الناجزہ ص۶۹ تا ص۷۵ [2] بوادر النوادر ص۲۲ [3] درمختار مع الشامی ص۱۶۵ ج۶ ،
[4] الحیلۃ الناجزہ ص۸۳ .

## ۵ زوجہ متعنت

اگر شوہر اپنی بیوی پر ظلم وستم کرتا رہتا ہے۔ اور بیوی کے لئے اس کے ساتھ زندگی گذارنا دشوار ہو جائے تو ایسی صورت میں حضراتِ حنفیہ کے نزدیک سمجھانا بجھانا تو جائز ہے مگر میاں بیوی کے درمیان تفریق جائز نہیں ہے۔ اور امام مالکؒ کے نزدیک اگر بیوی پر شوہر کے مظالم ثابت ہو جائیں تو بیوی کے مطالبہ پر تفریق کر دینا جائز ہے۔ لیکن مسلک حنفی میں سے بعد کے علماء نے عورت کے مظالم اور مشقت کی وجہ سے اپنے مذہب سے عدول کر کے اس مسئلہ کو بھی حضرت امام مالکؒ کے مسلک سے لیا ہے۔ اور اس مسئلہ میں بھی ضرورت بمعنی حاجت کی وجہ سے اپنے مذہب سے عدول کیا گیا ہے۔ اس مسئلہ کی تفصیل بھی الحیلۃ الناجزہ میں واضح طور پر موجود ہے۔[۱]

## ۶ فسادات میں لاپتہ شخص کی بیوی

اگر کوئی شخص فسادات اور کرفیو کے موقع پر لاپتہ ہو جائے اور اس کا کوئی سُراغ نہ لگ سکے۔ اور بدامنی کے موقع پر اسکے ہلاک ہونے کا ظنِ غالب ہو جائے تو ایسی صورت میں مسلک حنفی سے عدول کی ضرورت نہیں ہے۔ بلکہ مسلک حنفی میں اس کی گنجائش ہے۔ کہ عورت حاکم مُسلم کے یہاں معاملہ پیش کردے۔ اور حاکم مُسلم اپنی کوشش کے مطابق پتہ لگاتا رہے۔ آخر کار جب حاکم کو ہلاکت کا ظنِ غالب ہو جائے تو اس پر موت کا حکم صادر کر کے بیوی کو چار ماہ دس دن موت کی عدت گذار کر دوسری جگہ نکاح کی اجازت دے سکتا ہے[۲]

۳۱

اور اس کو علامہ شامی نے ان الفاظ سے نقل فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| ان الملك العظيم اذا انقطع خبرهٗ يغلب على الظن فی ادنی مدةٍ انهٗ قد مات ومقتضاه انهٗ يجتهد ويحكم | اسلئے کہ جب بہت بڑے بادشاہ کی خبر نہ لگ سکے تو بہت ہی کم وقت میں غالب گمان ہو جاتا ہے کہ وہ مرچکا ہے۔ اور اسکا مقتضیٰ یہ ہے کہ |

[۱] الحیلۃ الناجزہ ص۷۳ [۲] احسن الفتاوی ص۴۱۸ ج۵ ،

القرائن الظاهرة الدالة علیٰ موتہ وعلیٰ ھذا ایبتنی علیٰ ما فی جامع الفتاوی حیث قال واذا فقد فی المھلکة فموتہ غالب فیحکم بہ کما اذا فقد فی وقت الملاقاة مع العدو او قطاع الطریق او سافر علی المرض الغالب ھلاکہ او کان سفرہ فی البحر وما اشبہ ذلک حکم بموتہ لانہ الغالب فی ھذہ الحالات[1]

قاضی خوب سُراغ لگاکر اس کے مرنے پر دلالت کرنیوالے ظاہری قرائن کے ذریعہ فیصلہ کردیگا اور اس پر جامع الفتاویٰ بھی مبنی ہے کہ جب موقع حادثہ میں کوئی انسان لاپتہ ہوجائے تو اس کی موت کا ظنِ غالب ہوتا ہے۔ لہٰذا موت کا اس پر حکم لگا دیا جائے گا جس طرح دشمن یا ڈاکو سے مڈبھیڑ کے وقت لاپتہ ہوجائے یا ایسے مرض میں سفر کیا جس میں ہلاکت کا ظنِ غالب ہے یا سمندری سفر کیا اور لاپتہ ہوجائے تو اسکی موت کا حکم لگا دیا جائیگا کیونکہ ان تمام حالات میں موت کا گمان غالب ہوتا ہے۔

لیکن حاکم مسلم نہیں ہے یا شریعت کے مطابق فیصلہ نہیں کرتا ہے تو حضرت امام مالکؒ کے مذہب کی طرف عدول کرکے جماعتِ مسلمین کا فیصلہ قضاءِ قاضی کے قائم مقام قرار دیا گیا ہے۔ جیسا کہ الحیلة الناجزہ میں اس کی تفصیل موجود ہے[2] اسی طریقہ سے سمندری طوفان میں لاپتہ آدمی اور دشمن کے مقابلہ کے دوران لاپتہ آدمی اور سخت مہلک مرض کی حالت میں سفر میں لاپتہ آدمی اور طاعون میں لاپتہ آدمی سب کا حکم یہی ہے کہ جب ان مواقع پر ہلاکت کا ظنِ غالب ہوجائے تو اس پر موت کا حکم لگا دیا جائیگا[3] اور جہاں حاکم مسلم نہیں ہے وہاں مسلکِ حنفی سے عدول کرکے مسلکِ مالکی کے مطابق جماعتِ مسلمین اس پر موت کا حکم صادر کردے گی۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ وہو الموفق والمعین

شبیر احمد عفا اللہ عنہ

مدرسہ شاہی مرادآباد، ۱۳ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۵ھ

---

[1] شامی کراچی ج۴ ص۲۹۷ [2] الحیلة الناجزہ ص۴۵ [3] الحیلة الناجزہ ص۴۵

# متفقہ فیصلہ

چوتھا فقہی اجتماع زیر اہتمام ادارۃ المباحث الفقہیہ منعقدہ ۱۷،۱۶/ جمادی الاولی ۱۴۱۵ھ

## ۵۸ علماء کرام و مفتیان عظام کا متفقہ فیصلہ

جمہور امت کا اتفاق ہے کہ آج کل تمام مسلمانوں پر چار مدون مذاہب میں سے کسی ایک معین مذہب کی پیروی واجب ہے اور امت کی شیرازہ بندی کے لئے یہ امر ضروری بھی ہے۔

آج کل تجدد پسند طبقہ کی جانب سے یہ نظریہ پیش کیا جاتا ہے کہ جب تمام فقہاء مجتہدین کے مذاہب اپنی اپنی جگہ درست ہیں تو جس قول میں سہولت ہو اس کو اختیار کر لیا جائے۔ کسی مذہب معین کا التزام نہ کیا جائے۔ اسی طرح معمولی عذر کی وجہ سے دوسرے مسلک کے امام کے قول کو اختیار کرنے کا نظریہ پایا جاتا ہے۔ یہ دونوں نہایت خطرناک رجحانات ہیں۔ جو اتباع ہویٰ اور خود رائی کی بنیاد پر پیدا ہوئے ہیں اور انسانوں کو خدا کی بندگی اور احکام شریعت کی اطاعت سے دور کرنے اور دین کی بنیادوں کو متزلزل کرنے کے مترادف ہیں۔ اتباع ہویٰ اور خود رائی کے ان رجحانات کو خدا نخواستہ تقویت ملی تو امتِ اسلامیہ سخت انتشار سے دوچار ہو جائے گی۔

حسب تصریح فقہاء قولِ ضعیف پر عمل یا دوسرے امام کے مسلک کو اختیار کرنا مخصوص حالات میں ہی درست ہے اور اس پر فتویٰ کے لئے اعلیٰ فقہی صلاحیت کی ضرورت ہے جو آج کل انفرادی طور پر مفقود ہے اس لئے ادارۃ المباحث الفقہیۃ (جمعیۃ علماء ہند) کا یہ چوتھا فقہی اجتماع اتفاق رائے سے یہ فیصلہ کرتا ہے۔

(۱) عام حالات میں اپنے معین مذہب سے خروج کرنا اور فقہی مذاہب میں پائی جانے والی سہولتوں کو اختیار کرنا جائز نہیں ہے۔ البتہ بدرجہ مجبوری خاص حالات میں مندرجہ ذیل ضوابط و شرائط کی رعایت کرتے ہوئے ان سہولتوں سے استفادہ کی مشروط اجازت دی جا سکتی ہے۔

الف: خاص حالات میں جو قول اختیار کیا جائے وہ مذاہب اربعہ ہی کے دائرے میں ہو۔ کیونکہ دیگر مذاہب باقاعدہ مدون نہیں ہیں۔

ب: ضرورت داعیہ (بمعنیٰ اضطرار یا ناقابل برداشت تکلیف) پائی جائے خواہ ضرورت عامہ ہو یا خاصہ، عبادات میں ہوں یا معاملات میں۔

ج: ضرورت وہی معتبر ہوگی جس کو اہلِ بصیرت ارباب فتاویٰ اجتماعی فیصلہ کی بنیاد پر تسلیم کر لیں۔

د : جس امام کے قول کو اختیار کیا جائے اس کی تمام شرائط ملحوظ رکھی جائیں۔

ہ : دیگر مذاہب کا قول اقوال شاذہ میں سے نہ ہو۔

و : تلفیق حرام (خارقِ اجماع) لازم نہ آئے۔

(۲) ۔ اسی طرح کے خصوصی حالات میں اہلِ بصیرت اربابِ فتاویٰ کے اجتماعی فیصلے کی بنیاد پر اپنے مذہب کے قول ضعیف کو بھی اختیار کیا جاسکتا ہے۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم بالصواب

## تجویز کمیٹی کے افراد کے دستخط

○ مفتی سعید احمد صاحب پالنپوری دار العلوم دیوبند

○ مفتی حبیب الرحمٰن صاحب خیرآبادی "

○ مفتی ظفیر الدین صاحب "

○ مولانا نعمت اللہ صاحب "

○ مولانا ریاست علی صاحب "

○ مفتی منظور احمد صاحب مظاہری کانپور

○ مفتی عبد الرحمٰن صاحب مدرسہ امینیہ دہلی

○ مفتی احمد بیمات گجرات

○ مفتی محمد سلمان صاحب منصور پوری مدرسہ شاہی مراد آباد

○ مولانا برہان الدین صاحب سنبھلی ندوۃ العلماء لکھنؤ

○ مفتی شبیر احمد صاحب، مدرسہ شاہی مراد آباد



Scanned by CamScanner

